Qazi waqar Ahmad
03444495555



# کالا علم

المعروف

# الو کے کرشمے

منگوانے کا پتہ

مشہور عامل بک ڈپو حضوری باغ روڈ محلہ محمدی ملتان شہر

# دیباچہ

شہر سے کوئی چار فرلانگ کے فاصلہ پر قبرستان تھا قبرستان سے کچھ دور ہٹ کر مشرق کی جانب فقیر کرامت علی شاہ صاحب کا تکیہ تھا کچا کچھ کچی اور پھوس کی چھت اس ویرانہ میں دور تک سوائے اس مکان کے اور کچھ نہ تھا پیر صاحب کے متعلق عجیب وغریب روایتیں زبان زد عوام تھیں ان کو روحانیت میں اس درجے کا کمال حاصل تھا کہ آنکھیں بند کر کے چشم زدن میں ہزاروں میل کی دوری پر پہنچ جاتے اور حسب خواہش فی الفور واپس آسکتے ایک مرتبہ کا ذکر ہے ساوان ڈاکو نے جس کی سفاکیوں اور دراز دستیوں سے مصر کے لوگ نالاں تھے۔ رات کی تاریکی میں ایک یہودی کے گھر پر چھاپہ مارا اور پہرہ دار کو نشانہ بندوق بنا کر یہودی کے بیش قیمت جواہرات پر قبضہ کیا ساوان جب مال غنیمت لے کر واپس لوٹنے کو تھا اچانک اس کی نظر ایک حسینہ پر پڑی جو پلنگ کے نیچے دبکی ہوئی مارے خوف کے سر تا پا کانپ رہی تھی ساوان نے اُسے کھینچ کر باہر نکالا ساوان کو دیکھتے ہی حسینہ نے ایک چیخ ماری اور بیہوش ہو گئی ساوان نے اشارے پر ایک ڈاکو نے اسے کندھے پر لاد لیا۔ وہ حسینہ اور کوئی نہ تھی یہودی کی اکلوتی بیٹی ریمس تھی جو حسن وجمال میں مصر بھر میں اپنا ثانی نہ رکھتی تھی۔

شہر سے باہر پہنچ کر ساوان نے دیکھا کہ سامنے درختوں کے جھنڈ میں کچھ کچھ روشنی ہے چونکہ ریمس کو ابھی ہوش نہ آیا تھا اس لئے ساوان اپنے





ڈاکوؤں سمیت اسی جانب کو چلا۔

نزدیک پہنچ کر اور کھڑکی میں سے جھانک کر اس نے دیکھا کہ مٹی کا دیا اندر ٹمٹما رہا ہے اور کوئی پیرانہ سال فقیر چٹائی پر بیٹھا ہوا اپنے آپ سے بے خبر اللہ ہو اللہ ہو کا نعرہ بلند کر رہا ہے۔

ساوان کافر تھا اور شراب و تکبر کے نشہ میں چور ایک اللہ کے بندے کے ساتھ اس کو مذاق کرنے کی سوجھی۔ بلا کھٹکے اندر چلا گیا اور گردن سے پکڑ کر فقیر کو جھنجھوڑتے ہوئے یوں گویا ہوا۔

او فقیر چھوڑ دے ان حیلہ سازیوں کو اور آنکھیں کھول کر دیکھ کہ ڈاکوؤں کا سردار ساوان تیرے تکیہ میں آیا ہے اور اپنی خوش قسمتی پر نازاں ہو اور مانگ لے اپنے پیٹ کے لئے بھیک تجھے درکار ہے۔

فقیر نے آنکھیں کھولیں اور غصہ بھرے لہجہ میں کہنے لگا دور ہو کافر میں اور تجھ جیسے شقی القلب بد باطن اور روسیاہ سے بھیک مانگوں؟ میں ابھی ابھی خدائے پاک کی حضوری میں تھا اور تو بے توقت یہاں اندر آ گیا۔ اے ننگ انسانیت تجھے اتنی بھی تمیز نہیں کہ ایک گوشہ نشین فقیر کے ساتھ کس طرح پیش آیا جاتا ہے۔ اس اثنا میں ریمس کو ہوش آ چکا تھا اس نے اپنے گرد و پیش نظر دوڑائی اٹھ کر کھڑی ہو گئی اور سب واقعات ایک ایک کر کے اس کے ذہن میں تازہ ہو گئے۔ ڈوبتے کو تنکے کا سہارا بھی بہت ہوتا ہے ساوان اور فقیر کی باتوں کی بھنک اس کے کانوں میں پڑ رہی تھی۔ پھر اس کی سریلی آواز میں فقیر سے مخاطب ہو کر کہنے لگی بابا خدا کے لئے مجھے بچاؤ۔ فقیر نے ریمس کی طرف آنکھ

اٹھا کر دیکھا اور کچھ دینے بھی نہ پایا تھا کہ ایکا ایکی گولی چلی اور یہ الفاظ ہوا میں گونجتے ہوئے سنائی دیئے۔ بے مردود ساوان کی توہین کا مزہ چکھ، ساوان نے نشانہ باندھ کر فقیر کے دل پر گولی ماری تھی گولی چلنے کے ساتھ ہی رجبیس نے ایک چیخ ماری اور لپک کر فقیر کے پاس پہنچ گئی۔

ڈاکو ہمہ تن آنکھ ہو کر فقیر کی سمت دیکھ رہے تھے انکا خیال تھا کہ چشم زدن میں فقیر کی لاش خون میں شرابور زمین پر لوٹتی دکھائی دیگی مگر ان کی حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی جبکہ دھواں غائب ہونے کے بعد انہوں نے فقیر کو مسکراتے ہوئے دیکھا۔ "ذلیل کتے" فقیر نے ساوان سے مخاطب ہو کر کہا کیا تو نہیں جانتا کہ میرا محافظ تجھ سے کہیں زیادہ زبردست ہے، ساوان نے دیکھا کہ جس طرح مٹی کا ایک ڈھیلا کسی آہنی چادر سے ٹکرا کر نیچے گر جاتا ہے اسیطرح فقیر کے جسم سے چھو کر گولی زمین پر گر پڑی تھی۔ لکھنے میں دیر لگی ہے یہ سب کچھ ایک منٹ کے آٹھویں حصہ میں ہو گیا اور اب رجبیس فقیر کی گود میں تھی جو اس کے سر پر شفقت سے ہاتھ پھیرتا ہوا کہہ رہا تھا میری بچی کچھ خوف نہ کر اللہ تیرا نگہبان ہے تجھے یہاں سے کوئی نہ لے جا سکیگا۔

آدمی کی کایا پلٹتے دیر نہیں لگتی، ساوان نے اس وقت جو کچھ دیکھا اور جو کچھ حاصل کیا اس معرفتِ حقیقت کو حاصل کرنے میں بنوں اور پہاڑوں میں رہ کر سخت ریاضتیں اور فقیروں کی خدمت کرنے پر شاذ ہی کسی کو کامیابی ہوتی ہے ساوان اپنی بیتی ہوئی زندگی جو گناہوں کی فراوانی سے کالی رات کی طرح تاریک ہو رہی تھی، ہچکیاں بھر کے زار زار رو پڑا اور فقیر کے قدموں پر گر کر کہنے لگا میرے



پیرو مرشد معاف کردو۔

اسی دن رات کے ۲ بجے ساوان رجبیس کو یہودی کے تمام زر و جواہرات سمیت اس کے گھر پہنچا آیا، صرف اتنا ہی نہیں اس نے یہودی کے پاؤں اس وقت تک نہ چھوڑے جب تک کہ یہودی نے اسے دل سے معاف نہ کردیا۔

ساوان نے اپنے ساتھیوں کو گناہ سے تائب ہونے اور نیکی کا راستہ اختیار کرنے کی تلقین کرتے ہوئے رخصت کیا اور خود فقیر کرامت علی شاہ کا مرید ہو کر انہیں کی خدمت میں رہنے لگا۔

عامل کامل اور مرتاض باخبر حضرت کرامت علی شاہ صاحب کے روحانی کمالات کے چشم دید مشاہدات کا ذخیرہ میرے پاس اتنا وسیع ہے کہ میں بیان کرتے کرتے تھک جاؤں گا کتابوں کی کتابیں سیاہ ہو جائیں گی مگر آپ کی طبیعت نہ اکتائے گی اور آپ بار بار ہل من مزید کہے جائیں گے کیونکہ ان کے روحانی کمال کا ہر ایک واقعہ ان کی فوق الفطرت طاقت کا مظہر اور اپنے اندر عالمگیر جاذبیت رکھتا ہے لیکن میں آپ کی زیادہ سمع خراشی نہ کرکے اپنے مطلب کی طرف نگاہ کرتا ہوں اس مختصر سی کتاب میں مجھے صرف اُلو کے عملیات کا انکشاف کرنا اور وہ سب کچھ جو میں نے حضرت استاد صاحب قبلہ کی خدمت میں رہ کر برسوں میں حاصل کیا، ایسے پیرایہ میں بیان کروں گا کہ ایک مبتدی بھی گھر بیٹھے اس کتاب کی مدد سے پُر اسرار الو کے متعلق کما حقہٗ واقفیت حاصل کرے اور اس کے تمام عملیات پر حاوی ہو کر اپنا کھوکھا بندگانِ خدا کا بھلا کرنے لگے۔

وہ جو خدا پرست ہیں جن کے دل میں پاکیزگی اور رب پرکلمہ حق جن کی روح دنیاوی

کثافتوں سے پاک ہو چکا ہے جنہوں نے زندگی کا منتہائے مقصود عبادتِ الٰہی
اور مخلوقِ خدا کی خدمت قرار دیا ہے جو خدا کی حقیر ترین مخلوق کو بھی محبت کی نظر سے دیکھتے
ہیں جو اپنے قول یا فعل سے کسی کی آزادی ہنیں کرتے جن کا مذہب خدا کے ہر ایک
بندہ سے بلا امتیاز رنگ و قومیت محبت کرنا ہے ان کو اجازت عام ہے ان عملیات
سے فائدہ اٹھانے کی۔ (مصنف)

نوٹ:۔ یہ کتاب حسبِ ضابطہ گورنمنٹ سے رجسٹری کرائی گئی ہے لہٰذا نقل ردوبدل
یا ترجمہ کر کے چھاپنے والے قانونی طور پر ذمہ دار ہوں گے۔

# افشائے راز

میں اور ساداں دونوں حضرت شاہصاحب کی خدمت میں رہتے تھے
میری عمر اس وقت ۲۲ سال کی تھی میں وہاں کس طرح آیا۔ بخوفِ طوالت یہ بیان
کرنا ضروری نہیں سمجھتا لیکن شاہصاحب کے حلقہ مریدی میں آنے سے میری غرض
و غایت کیا تھی وہ عرض کئے دیتا ہوں۔ بات دراصل یہ تھی کہ مجھے ازل سے ہی
قدرت کی جانب سے عاشقانہ طبیعت ملی تھی۔ صرف اتنا ہی نہیں بلکہ قدرت
نے مجھے خوبصورت پیدا کیا تھا اور میرے گلے میں اتنا سریلا پن بھر دیا کہ بسا اوقات
اپنی پاٹ دار آواز میں گاتے گاتے میں مست و بیخود ہو جاتا تھا چونکہ میں عاشقانہ
طبیعت کا مالک تھا اور حسن پرست ہی میرا مذہب اسی لئے تسخیرِ حسن کے
کسی مجرب عمل کی کھوج میں پھرتے پھراتے جب میں مصر میں پہنچا اور شاہصاحب



کے زندہ کمالات و معجزات کے تذکروں سے میرے کان آشنا ہوئے تو لسوڑے
کی گٹھلی کی طرح وہیں چپک گیا وہ تین سال کی دوڑ دھوپ صحرا نوردی اور بڑے
عاملوں و سیانوں کی جبہ سائی کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا تھا کہ حب کا عمل دنیا میں
نایاب ہے مگر شاہصاحب سے ملاقات ہو جانے پر مجھے اپنے اس خیال کو بدلنا پڑا
شاہصاحب الو کے عامل باعمل تھے اور یہ بات میں پہلے بھی کئی عاملوں سے سُن
چکا تھا کہ تسخیرِ حب کا بے خطا اور تیر بہدف عمل اگر کہیں ہے تو الو کے عامل کے
پاس۔ شاہصاحب کے پاس الو کا عمل تھا اور میرے سامنے حسن اپنی ساری رعنائیاں
ساری دل آویزیاں اور چابک دستیوں کے ساتھ لئے برجیس کے روپ میں جلوہ گر تھا
برجیس کوئی معمولی عورت نہ تھی کیونکہ قدرت نے دنیا جہان کی تمام خوبصورتی، تمام
نزاکت اور تمام شیرینی کو یک جا جمع کر دیا تھا اس کا آفتابی چہرہ سانچے میں ڈھلے
ہوئے اعضاء سڈول جسم اور گھٹنوں تک لٹکتے ہوئے گیسو دیکھ کر کسی جنتی حور
کا گمان ہوتا تھا ایک نظر برجیس کو دیکھ کر پھر یہی خواہش ہونے لگتی تھی کہ اسے برابر
دیکھے جائیں ایک لحظہ کے لئے بھی آنکھیں وہاں سے نہ ہٹائیں
برجیس کی عمر پندرہ سولہ سال سے زائد نہ ہوگی جس کے متعلق کسی شاعر
نے کہا ہے۔

برس پندرہ یا کہ سولہ کے سن
جوانی کی راتیں مرادوں کے دن

المختصر وہ حسینہ کیا تھی ایک ساحرہ تھی جو اگر چاہتی تو اپنے حسن عالمگیر کی کشش
سے ایک عالم کو ایک ہی تال پر نچا سکتی بلکہ ہر کہ دمے سے اپنی پرستش کروا سکتی
تھی پھر میں اگر برجیس کے تیرِ نظر کا گھائل اور اس کی زلفِ گرہ گیر کا حلقہ بگوش

ہو گیا تو اس میں تعجب کی کونسی بات تھی۔

﴿۲﴾

شاہ صاحب کا معمول تھا کہ رات کو ایک بجے کے قریب بیدار ہو کر دن نکلے تک ریاضت اور نفس کشی میں مشغول رہتے تھے آپ کی غذا صرف بکری کا دودھ کھجوریں اور کچھ پکے پھل کچی سبزیاں اور بھیگی ہوئی گندم یا چنوں کے چند دانے تھی تکیہ کے عقب میں ایک اجڑا ہوا کھنڈر تھا وہیں کسی درخت کے تنے پر شاہ صاحب نے ایک اُلو پال رکھا تھا جو دن بھر وہاں اللہ ہو کا نعرہ بلند کرتا تھا اور رات کو دوڑ دھوپ کرکے اپنی غذا تلاش کر لیتا تھا۔

حضرت شاہ صاحب کی مہربانی سے اُلو کے متعلق جو ضروری واقفیت مجھے حاصل ہوئی ہے اسکو اختصار کے ساتھ حوالۂ قلم کرکے پھر عملیات کی جانب متوجہ ہوتا ہوں

۱۔ پرندوں میں اُلو خدا کی مقدس ترین اور بڑا اسرار مخلوق ہے۔

۲۔ اُلو کی بدولت کوئی مشکل سے مشکل کام چٹکی بجانے میں حل ہو سکتا ہے

۳۔ ایک خدا پرست انسان کی نسبت جو اپنے خدا کو بھول چکا ہو۔ اُلو بڑا درجہ بہتر ہے کہ آٹھوں پہر یاد الٰہی میں مصروف رہتا ہے۔

۴۔ اُلو عالم غیب کے اسرار معلوم کرنے کے لئے آخری ذریعہ ہے اسکی بدولت جنات کی دنیا دیکھ سکتے ہیں اور قدرت کے ناگفتنی اسراروں کے علم حاصل کر سکتے ہیں۔

۵۔ جو اُلو کو مارتا ہے وہ گویا ایک ایسے گناہ کا ارتکاب کرتا ہے جس کا اثر ہمیشہ قائم تک نہ زائل ہو گا اور گنہگار روزِ قیامت تک بے چین رہ کر عذاب جہنم کا مستحق ہو گا



بستی رہے گی۔ المختصر اُلو کی خدمت خدا کی عین خوشنودی ہے اور اسکی ناراضگی خدائی قہر کیونکہ وہ خدا رسیدہ درویش پرندہ ہے۔

۶۔ اُلو سے ناجائز کام لینے والا بھی ویسا ہی گنہگار ہے جیسے کوئی چور یا حرام کی کمائی کھانے والا۔

اب یہاں سے عملیات کا سلسلہ شروع ہوتا ہے۔

# پہلا سبق

## اُلو کو تسخیر کرنے کا طریقہ اور محبت کا مخفی عمل

اُلو کو پکڑ کر پنجرہ میں بند نہ کیا جائے بلکہ ایک علیحدہ کمرہ میں کھلا چھوڑ دیا جائے، خوراک۔ گوشت اور سادہ پانی چھوٹے چھوٹے پرندے اور کیڑے مکوڑے اس کا من بھاتا کھاجا ہیں۔

جمعہ کے روز رات کے پچھلے پہر خلوت میں اُلو کے روبرو بیٹھ کر کم از کم تین گھنٹے تک اللہ ہو کا ورد کرے اُلو تسخیر ہو گا اور مندرجہ ذیل عمل ایک ہی سانس میں چالیس مرتبہ اسطرح چالیس دن تک کرتا رہے اور محبوب کا تصور بے حد رکھے صبح اٹھ کر کسی سے نہ بولے نہ آنکھ ملائے سیدھا محبوب کے گھر کا رخ کرے اس سے آنکھیں ملائے اور دیکھے خدا کی قدرت کا تماشہ معشوق بندہ بے دام ہو کر عمر بھر غلامی کریگا اس کو کاروبار میں لے آئے اگر حرام کام کے لئے کریگا تو خدا کا قہر اس پر نازل ہو گا۔

[illegible]

## دوسرا سبق

### روزگار لگ جائے بحیدِ رزق و دولت ملے کسی چیز کی خواہش باقی نہ رہے

الو کی پیٹھ پر اپنا داہنا ہاتھ رکھ کر ۱۲ یوم میں رات کے پچھلے پہر سے شروع کر کے تین گھنٹے یومیہ اس عمل کو پڑھے۔ اپنی خواہش کا خیال دل میں رکھے کبھی ننگا اور بھوکا نہ رہے گا۔ عمل:۔ یَا کَرِیْمُ۔

## تیسرا سبق

### الو سے حاکم یا افسر کو زیر کرنا

قمری مہینے کی تیس تاریخ ٹھیک آدھی رات کے وقت اس عمل کو ۷۸۶ مرتبہ پڑھے الو پر نگاہ رکھے اور اگلے روز بموجب طریق بالا الو کے خون کو اپنی دائیں ہتھیلی پر لگا کر حاکم کے روبرو پیش ہو ہزار دشمن ہونے پر بھی مقدمہ تمہارے حق میں فیصل ہوگا۔ عمل یہ ہے۔ "یَا حَلِیْمُ"

## چوتھا سبق

### بدخواہ دشمن کو الو کی مانند بنا دینا

قمری مہینے کی چوتھی تاریخ کو پہر رات گئے الو کو نیم گرم پانی سے کسی کھلے برتن میں غسل کرائے پھر اس پانی میں اپنے جسم کا کوئی عضو رکھ کر مندرجہ ذیل عمل ۱۰۱ مرتبہ پڑھے۔ صبح جس وقت دشمن کے روبرو جائے گا وہ الو کی مانند



ہو جائے گا اور کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیگا۔ عمل:۔ یَا مُذِلُّ

## پانچواں سبق

### الو کے ذریعہ سوئی ہوئی قسمت کو جگا لینا کھوئے ہوئے روزگار کو حاصل کرنا

اس کا وقت جب نہ دن ہوتا ہے نہ رات یعنی غروب آفتاب کے عین بعد جب جھٹپٹے کا وقت کہتے ہیں چراغ جلنے سے قبل الو سے چار آنکھیں کر کے اس طرح خطاب کرے اے شاہِ جنات! میرا ایک کام کر دو اس کام میں مجھے کامیاب کرا دے اس خیال کو بار بار دل میں دہراتا رہے تا آنکہ الو اپنی آنکھیں جھپکے یا دوسری طرف منہ پھیرے اس کے بعد باطہارت حسب ذیل عمل کا رات بھر ورد کرے۔ اگلے دن جس کام کو جائے گا فتح ہوگی۔ اگر ناراض افسر کے روبرو جائیگا تو وہ دوبارہ نوکری پر بحال کر دیگا۔ عمل:۔ "یَا بَاسِطُ"

## چھٹا سبق

### الو کے ذریعہ بانجھ عورت اولاد کے قابل ہو سکتی ہے

اکیس مرتبہ یَا مُصَوِّرُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے افطار کرے پھر الو کو کھانا کھلائے۔ ساتویں رات کو شوہر سے ہمبستر ہو فرزند صالح اللہ پاک عطا فرمائے

## ساتواں سبق

### اولادِ نرینہ کی پیدائش، سو فیصدی لڑکا پیدا ہوگا

قمری مہینے کی پہلی تاریخ سے مندرجہ ذیل عمل کو باطہارت ہو کر متواتر ۴۰ دن تک بوقت ایک ہزار مرتبہ یومیہ پڑھے۔ فرزند پیدا ہوگا۔ آزمودہ ہے

عمل :- "یَا اَوَّلُ"

## ایضاً

جب چاند گہن میں ہو۔ اُلو کے ناخن اور بال تراش کر خاکستر بنالے۔ پھر بوقت ضرورت عورت کی کمر کے ساتھ اس راکھ کی پوٹلی کو باندھ کر مصروفِ مُباشرت ہو۔ اگر حمل ٹھہر گیا تو لڑکا ہی پیدا ہوگا۔ یہ راکھ ہمیشہ کام آسکتی ہے۔

## آٹھواں سبق

### اُلو سے مرض تپدق اور مرگی کا علاج

جمعہ کے دن سے شروع کر کے ساتوں راتوں میں اسی عمل کو ختم کرے آدھی رات کے وقت بکرے کی گردن کو مریض کے ہر حصہ جسم سے گذار کر چوراستہ ڈال آئے۔ جاتے اور آتے میں کسی شخص سے بات نہ کرے نہ پیچھے پھیر کر دیکھے ایسی پر بکرے کا گوشت مریض کے ماتھے سے لگا کر اُلو کو صدقہ دے اور کہتا جائے کہ اے شاہ جنات فلاں کا مرض لے جاؤ اپنی صحت دے جاؤ۔ اس عمل کے ساتھ ساتھ مندرجہ ذیل عمل کو بھی پڑھتا جائے۔ "یَا غَفُوْرُ" یہ عمل مریض کے سرہانے بیٹھ کر تمام رات پڑھتے رہنا چاہیے۔ پہلے روز ہی مریض کو افاقہ معلوم ہونے لگیگا اور ساتویں دن تو بھلا چنگا ہو جائے گا۔ تجربہ ہے اس طریق سے ہر ایک مہلک اور سنگین مرض کا ازالہ کیا جاسکتا ہے۔



## نواں سبق

### گمشدہ کا پتہ لگانا

اگر کوئی عزیز یا رشتہ دار گھر سے بھاگ گیا ہو یا عدم پتہ ہو اور چاہتے ہو کہ خود بخود واپس چلا آوے تو جب رات کو گھر کے سب لوگ سو جاویں اٹھ کر الو کے پاس جائے اور اس طرح مخاطب ہو۔ اے شاہِ جنات فلاں کو جلد واپس کرا نہیں تو اپنی صورت مجھے نہ دکھا۔ الو کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر یہ کہنی چاہیے۔ ازاں بعد مکان کے چاروں کونوں پر ستر ستر بار مندرجہ ذیل اسم کو پڑھے اور کہتا جائے یَا مُعِیْدُ واپس کر مجھ پر فلاں کو ایک ہفتہ نہ گذریگا کہ وہ حاضر ہو جائے گا۔ اس کی خبر آجائے گی۔

عمل یہ ہے :- "یَا مُعِیْدُ"

## دسواں سبق

### امتحان یا مقابلہ میں اول نمبر حاصل کرنا

اتوار کے دن طلوعِ آفتاب کے بعد اُلو پر نگاہ رکھ کر ۳۶۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے جس مقصد کی خواہش دل میں رکھے گا پوری ہوگی یَا مَتِیْنُ جس سے آنکھ ملا کر بات کرے گا وہی مہربان ہوگا۔

## گیارھواں سبق

## جنات کی دنیا دیکھنا

زمین میں مدفون خزانہ کا پتہ لگانا، غیب کی بات جان لینا

منگل کے روز اس عمل کو شروع کرنا چاہیے۔ اس روز کچھ نہ کھائے صرف پانی پر گزر کرے اور سورج غروب ہونے کے بعد اگر رہا نہ جائے تو آدھ سیر دودھ پی لے صبح اٹھتے ہی اُلو کے پاؤں نیچے کسی کھلے برتن میں آٹا بکھیر دینا چاہیے اور رات کے ۱۲ بجے اس آٹے کو اُلو کے جھوٹے پانی سے گوندھ کر ایک چراغ بنا لے۔ چراغ میں جو بتی جلائے وہ بطور تعویذ کے اُلو کے گلے میں پہلے تین روز تک بندھی رہ چکی ہو۔ باطہارت جانب شمال اپنا اور چراغ کا منہ کر کے بیٹھے۔ چراغ میں روغن کنجد جلائے اور کمرہ میں لوبان یا صندل کی دھونی دے جب آس پاس قبر کی سی خاموشی کا تسلط ہو جائے تو مندرجہ ذیل اسم کو باآواز بلند پڑھنا شروع کر دے "یَا حَقُّ" نصف رات گئے یکسوئی قلب پڑھتا رہے پھر شمال کی جانب سر کر کے چارپائی پر دراز ہو جائے۔ رات کو خواب میں سب کچھ دیکھ لے گا۔ عمل یہ ہے: "یَا حَقُّ"

## بارھواں سبق

### اُلو کے پیروں کی خاک سے عجیب وغریب کام نکالنا

### ہر جگہ ہر دلعزیزی حاصل کرنا

جو دیکھے حیران ہو جائے جس سے آنکھ ملا کر بات کرو وہی فریفتہ ہو جائے
بروز اتوار اندھیرا پا کر آدھی رات کے وقت اللہ ہو کہتے کہتے اُلو کے پیروں



کی خاک کسی برتن میں جمع کرے اور اس کو کپڑچھان کر کے بقدر ایک جز کے ساتھ سرمہ سیاہ دو جز ملا کر کسی ڈبیہ میں رکھ چھوڑے طلسمی سرمہ تیار ہو گیا اگلے دن روزہ رکھے اور بعد غروب آفتاب افطار کرے مغرب کی نماز کے بعد ۱۲۱ مرتبہ مندرجہ ذیل عمل کو پڑھا جائے۔ پھر نماز عشاء ادا کر کے حسب معمول خوابگاہ میں لیٹ جائے اور بلا لحاظ تعداد عمل پڑھا جائے حتیٰ کہ نیند آ جائے جب منگل کی صبح کو آنکھ کھلے تو نماز فجر پڑھ کر ۱۲۱ مرتبہ عمل کا ورد کرے۔ عمل یہ ہے۔

بسم اللہ ذال بعد اس کو حروف مقطعات کی صورت میں طلسمی سیاہی اور اُلو کے ناخن سے دم بند کر کے کاغذ پر لکھے یعنی "ب، س، آ ال ل ا ہ ال ر ح م ان ال ر ح ی م"۔ اس تعویذ کو اپنے پاس رکھ کر جہاں جاؤ گے عزت پاؤ گے ہر مشکل سے نجات ہوگی، ہر بیماری سے شفا ہوگی۔ حاکم زیر ہوگا مقدمہ تمہارے حق میں فیصل ہوگا۔ ہزاروں امیدوار ہوں مگر نوکری تمہیں کو ملے گی۔ طالب علم امتحان میں کامیاب ہوں گے جس کا خیال دل میں ہو سامنے جاتے ہی وہ خود بخود محبت کرنے لگیگا بلکہ عاشق زار بن جائے گا۔ دشمن بدی کا خیال یکلخت لوح دل سے محو کر کے آپ کا دلی دوست بن جائیگا۔

## تیرھواں سبق

### آنکھیں لڑا کر، دامن چھو کر، پان کھلا کر، معشوق کے جسم پر پھول مار کر موہ لینے کا راز

جمعہ کے دن باطہارت معشوق کے مکان کی طرف منہ کر کے کسی عمدہ

کمرہ میں بیٹھے اور یکسوئی قلب کے ساتھ آنکھیں بند کرکے سات ہزار سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ شریف کا ورد کرے اور معشوق کا تصور بے حد رکھے گویا کہ مجسم شکل میں سامنے وہی چہرہ مہرہ وہی ناک نقشہ وہی رس بھری آنکھیں غرضیکہ ہوبہو اسکو تصور کی آنکھ سے دیکھتا رہے اور متواتر سات دن تک اس عمل کو پڑھتا رہے آٹھویں دن طلسمی کاجل کی ایک ایک سلائی اپنی آنکھوں میں لگائے اور معشوق سے آنکھیں لڑا کر اس کا پانی چھینٹے یا دم کرکے پان کھلادے یا راہ چلتے بیٹھے پر پھول مار دے۔ بات ایک ہی ہے عمر بھر کے لئے حلقہ بگوش ہو جائے گا اور تمہارے ہی نام کا کلمہ پڑھے گا۔

# چودھواں سبق

## اولاد کی حفاظت کے لئے

جس عورت کے بچے مر مر جاتے ہوں اسکو سات ہزار سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھنے کے بعد ایک کاغذ پر طلسمی کاجل اور الو کے ناخن سے گیارہ مرتبہ بسم اللہ لکھ کر دے جسے وہ عورت بطور تعویذ اپنے پاس رکھے انشاء اللہ اسکی اولاد ہر آفت سے محفوظ اور زندہ سلامت رہے گی۔

# پندرھواں سبق

## وضع حمل میں آسانی

حاملہ عورت کو اگر بطریق سبق نمبر ۱۲ بسم اللہ شریف حروف مقطعات



کی صورت میں لکھ کر دیا جائے۔ اور وہ بطور تعویذ اسے کمر سے باندھے تو بچہ بغیر کسی تکلیف کے بڑی آسانی سے پیدا ہوگا۔

# سولہواں سبق

## سر درد کا فوری علاج

طلسمی کاجل اور الو کے ناخن سے اگر بسم اللہ شریف ایک کاغذ پر اکیس مرتبہ لکھ کر درد سر کے مریض کی پیشانی سے باندھ دیں تو انشاء اللہ شفا پائیگے

# سترھواں سبق

## دشمن کی بربادی اور تباہی کیلئے

اس دشمن کو جو درپے آزار بلکہ جان لینے کا طلبگار ہو تباہ و برباد کرنے کے لئے قمری مہینے کی آخری تاریخ والے دن آدھی رات کو یہ نقش طلسمی کاجل اور الو کے ناخن سے سفید کاغذ پر لکھا جائے۔ خالی خانوں میں دشمن کا نام لکھو۔ جب نقش تیار ہو جائے لوبان کی دھونی دے کر پرانی قبر کے سرہانے دفن کر دیں۔ سات دن میں دشمن کی تباہی کے آثار ظاہر ہونگے تب نکال کر دریا یا ندی میں بہادے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | |
| اللہ | الرحمن | الرحیم | | بسم |
| الرحمن | الرحیم | | بسم | اللہ |
| الرحیم | | بسم | اللہ | الرحمن |
| | بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |

# اٹھارواں سبق

## برائے دفعیہ دردزہ

ایک کوری ٹھیکری پر گول دائرہ بنا کر طلسمی کاجل اور اُلو کے ناخن سے یہ عبارت لکھیں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر کھبر یا سر پر دھری گر پڑا یا گر پڑی اس کوری ٹھیکری کو حاملہ عورت کے سر پر رکھے فوراً وضع حمل ہو جائے گا۔

# انیسواں سبق

## خشک و لاغر بچے کو موت کے منہ سے بچانے کے لئے

جو بچہ خشک و لاغر ہو گیا ہو سبز یا زرد رنگ کے دست جاری ہوں سینہ ہڈیاں اونچی ہوں۔ نم معدہ میں گڑھا ہو اس کے لئے یہ طلسمی علاج جادو کا اثر رکھتا ہے گویا کایا پلٹ (جس کے بنانے کی ترکیب آئندہ صفحات پر لکھی گئی ہے) ایک عدد کو ۲۰۳ پانوں کی گلوری یا مصالحہ کے ساتھ شامل کر کے چار یا پانچ پتے کھو کے کتر کر اس میں ملائیں ازاں بعد بسم اللہ شریف ۸۶ مرتبہ باواز بلند ورد کر کے اور گلوری کو چبا کر بیمار بچہ کے شانوں میں پیک تھوک دیں پیک زمین پر نہ گرنے دیں بلکہ جلد ہتھیلی پر سے مل کر فوراً کپڑے سے پونچھ ڈالیں آناً فاناً بچہ کے ننگے بدن پر کالے منہ والے صد ہا کرم دوڑتے ہوئے نظر آئیں گے پھرتی کے ساتھ ان کو ناخنوں سے چن کر پھینکتے جائیں اسی طرح تین مرتبہ کریں۔ بچہ کی جان بچ جائے اور تندرست ہو جائے۔



# بیسواں سبق

## اُلو کا کاجل

### یعنی خود تو سب کو دیکھنا مگر تمہیں کوئی نہ دیکھ سکے

جنتری سے یہ دیکھ کر چاند گرہن کب ہو گا اس سے بیس دن پہلے یہ عمل شروع کرے۔ آدھی رات کے وقت آبادی سے دور بالکل ننگے بدن کسی پیپل کے درخت کے نیچے بیٹھے منہ جانب شمال رکھے پیپل کے تنے کے ساتھ ہی ایک انسانی کھوپری کو سیدھے رُخ لٹکائے اس کے نیچے گھی کا ایک چراغ روشن کرے جس کے اوپر کھوپری اس طریق سے لٹکتی ہو گی کہ چراغ کا دھواں اس کے اندر ہو ہو کر باہر نکلیگا اب یک سوئی قلب کے ساتھ آنکھیں بند کر کے مندرجہ ذیل عمل کو پڑھنا شروع کرے ہر مَن ہانک غَنَسا ہُور ایک پہر رات رہے تک پڑھتا رہے پھر گھر چلا آوے پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اگر کسی کی آواز سنائی دے تو خوف نہ کرے متواتر اکیس دن تک پڑھے اکیسویں روز یعنی چاند گرہن کے موقعہ پر ایک تین بالشت کا آدمی سفید لباس میں ملبوس درخت سے اتر کر سامنے آئیگا اور مسکرا کر کہیگا مانگ کیا مانگتا ہے؟ اسی وقت اس کی ٹوپی اتار لے اور سلام کر کے گھر چلا آئے۔ پس جب نظروں سے پوشیدہ ہونے کی ضرورت ہو گی طلسمی سرمہ کی ایک ایک سلائی آنکھ میں ڈال کر سلمانی ٹوپی کو سر پر اوڑھ لینا۔ اس ٹوپی کی بدولت زمین میں مدفون شدہ خزانی کا پتہ بھی چل سکتا ہے۔ نیز غیب کی باتیں معلوم ہو سکتی ہیں۔

---

نوٹ:۔ یہ الفاظ کالے علم کے ہیں۔

# اکیسواں سبق

## اُلو کی ایک چیز جو اسی بیماریوں میں کام آتی ہے

جس کی بدولت سنیاسی لوگ دم توڑتے ہوئے مریضوں کو آناً فاناً تندرست کر کے دکھایا کرتے ہیں۔

**گولی کایاپلٹ** ریٹھا کے چھلکے کو خشک کر کے باریک پیس لیا جائے ازاں بعد اُلو کا فضل ایک جز اور پانی چار جز کی آمیزش سے ماش کے دانے جتنی گولیاں بنالی جائیں۔

۱۔ دردِ سر کے لئے پانی میں گھس کر پیشانی پر لیپ کریں۔

۲۔ دردِ دندان کے لئے دانتوں پر منجن گولی کو پیس کر لگائیں۔

۳۔ دردِ شکم کے لئے ۲ گولی ہمراہ عرق بادیان ۵ تولہ استعمال کریں۔

۴۔ دردِ مفاصل، روغن کنجد ۴ تولہ میں پانچ چھ گولیاں ملا کر مالش کریں۔

۵۔ گٹھیا۔ سفوف سورنجاں شیریں ۳ ماشہ ۲ گولی کے ساتھ اور اوپر سے عرق گاؤزبان اور عرق بادیان ۵، ۵ تولہ پلائیں۔

۶۔ ہیضہ، عرق گلاب ۵ تولہ عرق بادیان ۵ تولہ، سکنجبین ۲ تولے کے ساتھ سے ۳ گولی ہر دو گھنٹے کے بعد

۷۔ پیچش :۔ سفوف بیلگری ۳ ماشہ کے ساتھ ۲ گولی ۳، ۳ گھنٹہ کے بعد

۸۔ بخار ہر قسم :۔ سفوف ست گلو اصلی ایک ماشہ، طباشیر ایک ماشہ دانہ الائچی ایک ماشہ کے ساتھ ۲ گولی ہر تین گھنٹے کے بعد۔



۹۔ بھڑ یا بچھو کا زہر ۴، ۵ گولی کو پیاز میں گھس کر لیپ کر دیں۔

۱۰۔ دنبل و زخم :۔ ۴، ۵ گولی پیاز کے رس میں گھس کر اوپر لیپ کر دیں۔

۱۱۔ ذات الجنب و ذات الریہ :۔ روغن کنجد ۴ تولہ، ۷، ۸ گولی کی آمیزش کر کے لیپ کریں۔

۱۲۔ بواسیر خونی و بادی :۔ دو گولی سفوف الجبار تین ماشہ کے ہمراہ روزانہ نہار منہ۔

۱۳۔ سوزاک :۔ ۲ گولی ہمراہ سفوف زاج بریاں روزانہ

۱۴۔ طاعون :۔ گولی ہمراہ عرق کیوڑہ ایک تولہ عرق بیدمشک ۲ تولہ، عرق گلاب ۲ تولہ ہر دو گھنٹہ کے بعد نیز برہمی کے تیل میں گھس کر گلٹیوں کو گلٹی پر مالش کریں۔

۱۵۔ ناسور۔ کنکھجورے کے منہ میں ایک گولی بھر کر جلا دیا جائے ازاں بعد اس کی راکھ کو ٹھنڈا کر کے ناسور میں بھر دیں۔

۱۶۔ کھنکرالی :۔ ۲ گولی کو ہمراہ کچلہ کے برادہ کے ساتھ عرق لیموں میں حل کر کے ضماد کریں۔ ایک رات میں کھنکرالی پھوٹ جائے گی۔

۱۷۔ سیلان الرحم :۔ برگ ببول، گوندھی صحرائی ہموزن کر کے ہمراہ ۴ گولی کایاپلٹ ملا کر باریک پیس لیں اور ایک ایک ماشہ کی گولیاں بنالیں روزانہ صبح کے وقت ایک گولی گائے کے دودھ کے ساتھ کھا کر اوپر سے بھنے ہوئے چنوں کا ایک نوالہ نوش کریں۔

۱۸۔ نبضِ حیض کے کھولنے کے لئے :۔ گولی کایاپلٹ ۷ عدد، موصلی سفید

۲۸ ماشہ، فلفل دراز ۳ ماشہ، زیرہ سفید، ماشہ مثل میدہ باریک کر کے سات
حصہ کریں اور ماؤ قند سیاہ کے ساتھ ایک پڑیا کو جوش دیں۔ جب تہائی پانی
رہ جائے نوش کریں۔

۱۹۔ جریان و احتلام :۔ پوست درخت پیپل جو کہ تنا پر خشک ہو کر خود
بخود اٹھا ہوتا ہے لے کر پارچہ بیز کریں اور روزانہ ایک ماشہ سفوف ہمراہ
ایک عدد کایا پلٹ گولی ہمراہ حلوائے بیسن کے پندرہ روز تک استعمال کریں۔

۲۰۔ کثرتِ بول و سرعت انزال : تخم برگد خشک کر کے باریک کر لیں اور
ہموزن مصری کوزہ ۶ ماشہ سفوف معہ ایک گولی کایا پلٹ کے روزانہ دودھ
کے ساتھ کھایا کریں۔

۲۱۔ فتق کایا پلٹ گولی ۴ عدد، سفیدی و زردی بیضہ مرغ ایک عدد
گوگل ½ تولہ، ہڑتال ۲ ماشہ اور زعفران ۴ رتی ان سب کو حل کر کے خصیوں
پر ضماد کریں۔ اور سینک دیں۔

۲۲۔ برائے استقرار حمل : پیپل کی ڈاڑھی لے کر سایہ میں خشک کر کے
پارچہ بیز کر لیں اور ہموزن شکر سفید ملا کر ابتدائے حیض سے ۲۔۲ تولہ دودھ
اور عورت دودھ کے ساتھ چبائیں اور سے ایک گولی کایا پلٹ کھا
لیں اور گیارھویں روز صحبت کریں تین ماہ کے اندر اندر حمل قرار دیا جائیگا

۲۳۔ چیچک خسرہ یا موتی جھرہ :۔ پہلے تین روز تک ایک گولی کایا
پلٹ ایک دانہ منقہ اور ایک ماشہ شہد خوب ملا کر پیس کر آب گرم کے
کے ساتھ دیں (۲) بعد ازاں پہلے تک ایک ماشہ مویز منقی ایک



تولہ دانہ جوار کے برابر گولیاں بنائیں اور ہر دو گھنٹہ کے بعد ایک گولی دیں
(۳) ہفتہ گلو سبز ۳ ماشہ مویز منقی ۴ دانہ، مرچ سیاہ ۷ دانہ، پودینہ
خشک ۳ ماشہ، آب خالص دو سیر جب سیر بھر پانی رہ جائے تو آدھ
ایک بار پلائیں۔ مریض کو حیض والی عورت سے بچائیں۔
۲۴۔ تپ دق :۔ اگر سل کے ساتھ تیسرے درجہ میں ہو تو بھی مضائقہ
نہیں۔ گولی کایا پلٹ ۲ عدد، برگ تلسی ۵ عدد، مرچ سیاہ ۵ عدد تازہ
پانی میں پیس کر پلائیں۔ دس روز میں فرق نظر آئے گا۔
نوٹ :۔ اسیطرح مختلف انوپان (بدرقات) کے ساتھ گولی کایا پلٹ
کو استعمال کرانے سے ۵۰ بیماریوں کا علاج ہو سکتا ہے۔

## بائیسواں سبق

### دشمن کو الو کی مانند الو بنانے کا نسخہ

الو کے کان کی میل اگر کسی دشمن کو پان میں رکھ کر کھلا دی جائے تو اس
کی عقل ٹھکانے نہ رہے گی اور پاگلوں کی طرح باتیں کرنے لگیگا۔
الو کے پروں کی خاک اور تصویریں ان کی کسی گھر میں ڈالدی جائیگی
تو کبھی خوشحال نہ رہیگا اس میں رہنے والے ہمیشہ مصیبت میں رہیں گے

## تئیسواں سبق

### تسخیر محبوب کیلئے عمل کا نسخہ

جس مقام پر گدھا اور گدھی جفت کریں وہاں کی مٹی اٹھا کر اپنے پاس رکھ لے اور الو کا پیشاب دوسری بوتل میں جمع کرتے رہو جب چاند گہن ہو اس وقت ان دونوں چیزوں کو ملا کر خشک کر لے اور اپنے پاس محفوظ رکھے بوقت ضرورت جس کے سر میں اس سفوف کی چٹکی ڈال دی جائے گی وہ تمہاری محبت میں بیتاب ہو جائے گا۔ اور عمر بھر علیحدہ نہ ہو سکیگا۔

اگر عورت مرد پر ڈالے گی تو مرد کو حلقہ بگوش بنا لے گی۔ پھر وہ بازاری عورت کی طرف خواب میں بھی رُخ نہ کرے گا۔

اگر مرد عورت پر ڈالیگا تو اس کی آوارگی یک قلم دور ہو جائے گی اور وہ صرف اسی کا کلمہ پڑھنے لگے گی۔

اگر نافرمان اولاد کی دوستی مطلوب ہو تو اس کے سر پر بھی یہی راکھ کی چٹکی اعجاز مسیحائی سے کم نہ ہوگی۔ المختصر عمل تسخیر کا ایک ایسا بے بہا ٹوٹکہ ہے جس کا مقابلہ حُب کا کوئی بڑے سے بڑا عمل نہیں کر سکتا۔

## چوبیسواں سبق

### محبت کی کھیر کا منتر

یہ کھیر صرف چاند گہن میں تیار کی جاتی ہے اور اس کے کھلانے سے پتھر دل معشوق کو منٹوں میں موم کی مانند نرم دل بنا کر مطیع کیا جا سکتا ہے اس کو سوائے تمہارے اور سب تاریکی دکھائی دیگی جس طرح الف لیلے روایت کے مطابق مقناطیس کا پہاڑ سینکڑوں میل پر سمندری سفر کرنے والے جہازوں کی



آہنی چولوں کو اپنی طرف کشش کر کے لکڑی کے تختوں، مسافروں اور کئی قسم کے قیمتی سامان کو نذر بحر کر دیا تھا۔ اسی طرح ہزار میل کی دوری پر بیٹھے ہوئے سنگدل معشوق کو بھی تمہارے ہاتھ کی بنی ہوئی کھیر کھلا دی جائے تو وہ ماہی بے آب کی طرح تڑپ اُٹھیگا اور نیکی بدی کا امتیاز دل سے محو کر کے پاگلوں کی طرح تمہارے پاس چلا آئے گا۔

اُلو کا دودھ چاول اور میٹھا بقدر ضرور کسی بوسیدہ قبرستان کی گری پڑی لکڑیوں کو جمع کر لائے جب چاند گہن میں چلا جاوے تو بالکل تنہا ہو کر بیٹھے اور ان لکڑیوں کی ہلکی ہلکی آنچ پر کھیر پکائے معشوق کا تصور بے حد رکھے اس کا مجسمہ اپنے سامنے قائم کرنے کی کوشش کرے تصور کی آنکھ سے دیکھے گویا وہ ہو بہو سامنے کھڑا ہے۔ جب تک چاند گہن میں رہے برابر کھیر بناتا رہے بعد ازاں روح کیوڑہ وغیرہ ڈال کر محفوظ کرے اور سو رہے اگلے روز معشوق کو کھلائے اور دیکھے تماشہ۔ اگر معشوق پردیس میں ہو اور بذریعہ ڈاک اس کے پاس کھیر بھیجنی ہو تو اس کو سایہ میں خشک کر کے بذریعہ پارسل روانہ کرے۔ خشک شدہ کھیر ایک مرتبہ کی تیار شدہ مدتوں کام دے گی۔ مگر صرف ایک ہی معشوق کے لئے مجرب اور آزمودہ ہے۔

نوٹ:۔ ایک چیز کا نام عمدہ چھوڑ دیا گیا ہے مبادا کوئی نااہل ناجائز فائدہ اٹھائے صرف مستحق اصحاب جوابی خط لکھ کر اس چیز کا نام دریافت کر سکتے ہیں۔

# پچیسواں سبق

## محبت کی سپاری کا تنتر

بدچلنی اور آوارہ مزاج مردوں کے خیالات بدل دینے کا تنتر، شراب خوری، رنڈی بازی یا جوا کھیلنے سے ان کا دل خود بخود متنفر ہو جائے گا وہ بیش قیمت تنتر جس کے سامنے ہیرے اور جواہرات کچھ حقیقت نہیں رکھتے کیونکہ اسکی بدولت ہر عورت اپنے گھر اجاڑ خاوند کو موم کی ناک کی مانند بنا کر خوش نصیب بن سکتی اور جنت کا نمونہ بنا سکتی ہے۔

بیں ..... کو ....... رکھ ....... کر ....... الو کے ....

دھو ڈالو اور باریک پیس کر اپنے پاس رکھ لو بوقت ضرورت چاول بھر پان میں رکھ کر کھلا دی جائے۔

# چھبیسواں سبق

## تسخیر محبوب کے لئے ایک بے خطا عمل

مصر کے ایک ماہوار رسالہ میں کسی محروم وصال عاشق نے یہ سوال شائع کیا تھا کہ مجھے حب کا ایک بے خطا عمل درکار ہے کیونکہ میں ہزاروں روپیہ نقصان کر کے کئی مرتبہ دھوکا کھا چکا ہوں مگر ہنوز کامیابی سے کوسوں دور ہوں اور وہ حسینہ کسی صورت میں رام ہونے میں نہیں آتی جسے میں جائز طریق سے اپنے نکاح میں لانا چاہتا ہوں۔ اس سوال کے جواب کسی



بزرگ نے حب کا حسب ذیل عمل اس کتاب میں شائع کرایا تھا۔

دنیا حب کے لئے حیران و سرگردان ہے آپ کو محبت کا کچھ مزہ نہیں آیا جب انسان کسی کی محبت میں مستغرق ہو جاتا ہے تو وہ شے بھی اس کے روبرو حاضر ہو جایا کرتی ہے مشاہدہ شاہد ہے کہ کسی چیز پر نظر ڈالی جائے تو وہ چیز خود اس کی جانب ہوتی ہے۔ فی الحقیقت اگر آپ عمل حب کے شائق ہیں تو لیجئے نسخہ حاضر ہے۔ شرط یہ ہے کہ ناجائز جگہ پر عمل نہ کیا جائے۔ اکل حلال صدق مقال کا چھلکا آپ کے پاس موجود ہے۔ ماہ ثابت کے مہینے میں نوچندی جمعرات سے بعد نماز عشاء الو کی موجودگی میں "یا بَازِیُّ" کو ۳۲۳۵ مرتبہ ۴۰ یوم تک پڑھے۔ اس کے بعد سات فقرا کو کھانا کھلوا دیجئے۔ وہ فقرا ایسے ہوں کہ جن کے ساتھ اگر آپ کھانا کھائیں تو آپ کو نفرت معلوم ہو ان کے ہمراہ کھانا کھایئے بس عمل پورا ہو گیا جس مطلوب کو گلاب یا چنبیلی کے پھول پر اس آیت شریف کو سات بار دم کر کے دیں گے وہ آپ کے ہمراہ ہو جائے گا۔ اور اس قدر شیدا ہو گا کہ خود بخود آپ کو جان چھڑانی مشکل ہو جائے گی۔

# ستائیسواں سبق

## الو کے عجیب و غریب چٹکلے، تنتر اور فقیری ٹوٹکے

شیشم کے پھول یا پتوں کی ٹھنڈائی پلائیں اور الو کی بیٹ کو پانی

**کثرت حیض** میں گھول کر اندام نہانی دھوئیں۔

پرانی چارپائی کا بان جلا کر شکر کے ساتھ کھلا دیں ضرور بند ہو گا

الو کی بیٹ چوہے کی مینگنی اور مصری ماشہ ماشہ بھر ملا کر بنفشہ کے ساتھ دیں مفید ہے۔

**بستن عورت** یک شنبہ کے روز مینڈک لا دے اس کے خون کو الو کی بیٹ کے ساتھ گھس کر عضو مخصوص پر لیپ کرے جس عورت کے نزدیک جائے گا بستہ ہو جائے گی اور دوسرا مرد اس پر ہرگز قادر نہ ہو سکیگا

**کشادن عورت** اگر چاہے کہ اس عورت کو کشادہ کرے تو اس سے کہے کہ اپنے عضو مخصوص کو سرکہ زرش سے دھو ڈالے۔

**باری کے بخار کی طلسمی گولیاں** الو کی بیٹ، مکڑی کا جالا سفید، (جو تمام درختوں اور گھروں میں ہوتا ہے)، نیلی سوسن کی جڑ، پیپنہ، کافور، جدوار، ریوند چینی، بماعت، ہر ایک ۲ تولہ، تخم بھنگ، تخم دھتورہ ہر ایک چھ ماشہ چار دن تک برگ جنگلی تلسی میں کھرل کر کے بقدر دانہ نخود گولیاں بنا لیں اور ہر ۴ گھنٹہ کے بعد ایک گولی مریض کو کھلاتے رہیں۔ بخار اتر جائے گا۔

**خارش کا نیز بہدف علاج** گائے یا بھینس کا مٹھا یعنی چھاچھ لے کر اس میں آملہ سار گندھک، نیلا تھوتھا اور الو کی بیٹ ملا کر بدن پر مالش کریں۔ سوکھ جانے پر صابن مل کر ٹھنڈے پانی سے غسل کریں۔

**امساک کی بینظیر دوا** چھوہارے کلاں ۱۰ عدد گائے کے دودھ میں تر کریں جب وہ پھول کر نرم ہو جائیں تو ان میں چاقو



سے شگاف دے کر گٹھلی نکال دیں اور الو کی بیٹ رتی، افیون خالص ۳ ماشہ کی دس گولیاں بنا کر ہر ایک چھوہارے میں ایک گولی رکھ کر اس میں بڑ کا دودھ بھر دیں اور چھوہارے گیہوں کا آٹا گندھا ہوا لپیٹ کر گرم بھوبل میں دبا دیں جب آٹا سرخ ہو جائے تو اس کو نکال کر آٹا علیحدہ کر کے چھوہاروں کو مع گولیوں کے پیس لو اور چنے کے برابر گولیاں تیار رکھو۔ ان میں سے ایک گولی مباشرت سے پہلے کھا لینی چاہیے۔

**محبت کا ٹونہ** الو کی بیٹ، تالیس، کتھا اور زنگار ان چاروں چیزوں کو خوب باریک کریں روئی میں لپیٹ کر بکھ پچھتر میں رات کو کورے دیئے میں گلے کا گھی ڈال کر جلائیں دیا دیوار کے سوراخ یا کسی آلہ میں رکھیں تاکہ اوپر کاجل بنتا رہے اگلے دن کاجل کو باحتیاط اتار کر بحفاظت اپنے پاس رکھیں اور بوقت ضرورت ایک ایک سلائی آنکھوں میں ڈال کر جس کے سامنے جاؤ گے وہ مہربان ہوگا۔ محبوب عاشق ہو جائے گا۔ دشمن دوست ہو جائیگا اور حاکم کے روبرو جانے سے مقدمہ تمہارے حق میں فیصل ہوگا۔

نوٹ: بکھ پچھتر کب ہوگا یہ جاننے کے لیے سال رواں کی کسی جنتری کو دیکھیے۔

**محبت کا پان** اگر کسی پری چہرہ کو اپنے اوپر فریفتہ کرنا ہو تو جس روز سوموار کے دن مرگشر نچھتر ہو الو کی بیٹ اور سپاری کو لعاب دہن کے ساتھ خوب باریک پیس لیں اور خشک ہونے پر بقدر دانہ خشخاش گولیاں بنائیں۔ بوقت ضرورت صرف ایک گولی پان میں رکھ کر کھلانے سے مطلوب حلقہ بگوش

ہوگا اور ہرگز حکم سے سرتابی نہ کر سکیگا۔

**عمل برائے دفعیہ بھوت پریت** اگر کسی کو بھوت یا جن کا سایہ ہو تو لہسن کے عرق میں اُلو کی بیٹ اور بھنگ رگڑ کر بطور سرمہ کے مریض کی آنکھوں میں لگائیں اور بطور نسوار سنگھا دیں تو آناً فاناً میں آسیب دفع ہو جاتا ہے

**عزت و توقیر بڑھانے کیلئے طلسمی انگشتری** اگر چاہتے ہو کہ جس مجلس میں جاؤ عزت و جاہ حاصل کرو اور بلند رتبہ پر پہنچو تو جس روز اتوار کو پچھ نچھتر ہو آٹھ ست کی لڑی کر اس طرح جڑ بیت اکھاڑ کر اپنا سایہ اس پر نہ گرے بعدازاں اس جڑ کا آخری سرا قینچی سے کاٹ کر اور اُلو کا خون ایک بوند لگا کر نگینہ کے مقام پر سنگ فیروزہ کے نیچے کسی کاریگر سے رکھوالے اور انگشتری تیار ہونے پر اپنے داہنے ہاتھ میں پہن لے ہر جگہ عزت ہوگی اور فراخی رزق کا راستہ کھل جائے گا۔

**محافظ آنکھ طلسمی کاجل** آک کے دودھ میں روئی تر کر کے سایہ میں خشک کر لیں پھر اسی روئی کی بتی بنا کر اوپر پھٹکری اور اُلو کی بیٹ کا سفوف مل دیں اور پکی گھانی کے تیل سرسوں کا کورا دیا جلا کر مٹی کے اوپر کا کاجل جمع رکھیں بوقت ضرورت رات کو سوتے وقت ۲ سلائی آنکھ میں لگائیں یہ کاجل آنکھ کی ہر ایک بیماری میں اور کمزور نظر کے لئے بے حد مفید ہے۔

**تعویذ محافظ بچگان** اُلو کے ناخن پر اگر سورۃ یٰسین ۸۶، مرتبہ پڑھ کر سونے یا چاندی کے تعویذ میں منڈھا دیا جائے



تو بچہ کے گلے میں پہنانے سے ہر قسم کے آسیب جادو ٹونا اور نظر بد سے محفوظ بچیگا نیز کوئی وبائی بیماری از قسم چیچک خسرہ وغیرہ اس پر حملہ آور نہ ہو سکیگی۔ اگر مرد اسی تعویذ کو داہنی ران پر باندھ کر سوئے گا تو اسے احتلام کی شکایت کبھی نہ ہوگی۔

**دانت نکالنے کا تعویذ** بروز منگل الو کا ناخن اور گھوڑے کا دانت بطور تعویذ شیرخوار بچے کے گلے میں پہنا دیئے جائیں تو بڑی آسانی سے دانت نکل آئیں گے۔

**وضع حمل میں آسانی** اگر درد زہ شروع ہو گیا اور بچہ پیدا نہ ہوتا ہو تو اگر الو کی بیٹ اور گھوڑے کی لید کا دھواں عورت کے اندام نہانی میں دے تو فوراً بچہ پیدا ہو جائے گا

**درد قولنج کا عجیب و غریب نسخہ** اُلو کی بیٹ ایک جزو اور چھلکہ شہتوت جزو پیس کر گولیاں نخود کے برابر تیار کریں اور بوقت ضرورت دو گولی ہمراہ آب گرم دیں، درد قولنج کی مجرب دوا ہے۔

**حسن اور خوبصورتی بڑھانے کا نسخہ** اُلو کی بیٹ ایک رتی پوست ترنج ۱ تولہ، مغز کدو ۵ تولہ چاول ساٹھی ۵ تولہ، مغز بادام ۵ تولہ، سوڈا بائی کارب ۵ تولہ، برگ حنا ۵ تولہ، صندل سرخ ۵ تولہ، صندل سفیدہ تولہ، زعفران ½ ۱ تولہ، عطر موتیا ۲ ماشہ، عطر گلاب ۲ ماشہ موخرالذکر دونوں عطر اشیاء مندرجہ بالا کو یک جان کر کے شامل کریں۔

**فوائد:** چھائیں، داغ، پھوڑے پھنسی وغیرہ دور کر کے چہرہ کو گلاب کی پتی کی مانند سُرخ بناتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** بھینس کے گرم دودھ کے ہمراہ کھرل کر کے چہرہ پر مالش کریں اور سوکھ جانے پر صابن سے دھو دیں۔

**سُرمہ عینک توڑ:** اُلو کی بیٹ چاول بھر، سرمہ سیاہ ۵ تولہ، عرق لیموں ۱۰ تولہ، کافور بھیم سینی ۶ ماشہ۔ اول سرمہ سیاہ کو خوب گرم کر کے مثل انگارہ سرخ کریں اور عرق لیموں میں ایک دفعہ بجھائیں۔ پھر اتنا باریک کریں کہ اس کے ذرات نظر نہ آئیں پھر کافور ملا کر کھرل کریں۔ سلائی کو شہد میں تر کر کے ایک ایک سلائی آنکھوں میں لگانے سے عجیب قسم کی روشنی آنکھوں میں پیدا ہو جاتی ہے اور مرتے دم تک عینک لگانے کی ضرورت نہیں رہتی۔

## اٹھائیسواں سبق

### تنگدستی دُور، قرضہ اتر جائے

### بلکہ غیب کی طرف سے دولت ملنے کی سبیل پیدا ہو جائے۔

بندہ ام حضرت شاہ صاحب کے دیگر خاص الخاص عملیات لکھو کہا بندگانِ خدا کی بھلائی کے لئے اس کتاب میں درج کرتا ہوں اگر ان عملیات سے کسی بندہ خدا کا بھلا ہو گیا تو میں سمجھوں گا کہ مجھے میری محنت کا پھل مل گیا۔

### وظائف پڑھنے سے پہلے کچھ ہدایات

۱۔ ہر عمل کے پڑھنے کے واسطے یہ ضروری ہے کہ جامہ پاک اور طاہر ہونا ضروری ہے



۲۔ نماز کی پابندی ضروری ہے اگر پابند نہ ہو تو کم سے کم چالیس دن تک متواتر نماز کی پابندی ضروری ہے۔ پھر کسی عمل کو کرنا چاہیے فوراً پورا ہوتا ہے۔

۳۔ عمل شروع کرے اس وقت اور بعد ختم عمل کسی سے تذکرہ نہ کرنا چاہیے۔

۴۔ کسی جگہ پر تنہائی میں جو جگہ پاک و صاف ہو وہاں پڑھنا چاہیے۔ اور اس جگہ کسی کو نہ آنا چاہیے۔ علیحدہ حصہ مکان میں تجویز کرے۔

۵۔ جو اوقات مقرر کرے اسی پر اس کو پڑھنا چاہیے۔

۶۔ جھوٹ بولنے سے اجتناب کرنا چاہیے اور رزقِ حلال سے خوش ہو۔

۷۔ جب کوئی عمل اس کتاب کا شروع کرے اول الحمد شریف ایک مرتبہ اور ہر چہار مرتبہ قل شریف ایک ایک مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر پھونک کر تمام جسم پر پھیرے۔

۸۔ کار نیک کے واسطے عروج ماہ اور اس کے بعد نزول ماہ کہلاتا ہے۔

۹۔ یکم سے ۱۴ تاریخ تک عروج ماہ اور اس کے بعد نزول ماہ کہلاتا ہے۔

۱۰۔ کسی قسم پر پرہیز ان عملیات میں ترک حیوانات وغیرہ کا نہیں ہے اور نہ کوئی خوف و خطر ہے جس عمل کو چاہے شوق سے کرے ضرورت خریدار کر عام اجازت ہے

نوٹ: ہر وظیفہ پڑھنے کے واسطے یہ ضروری ہے کہ جس کام کے واسطے پڑھا جائے اس میں مہینے کا ضرور خیال رکھا جائے۔ کہ مثلاً یہ کون سا مہینہ ہے اور اس میں کون سا عمل پڑھا جائے۔ جو علمائے کرام نے اس سے تجربات کئے ہیں کہ وہ کام جلد ہو جاتا ہے۔ مثلاً آپ کی دشمنی یا مخالفت کسی سے ہو گئی ہے تو ان کے مہینے میں پڑھنے سے زیادہ موثر ہو گا۔ ترتیب وار درج کیا جاتا ہے

**ماہ ثابت:** جیٹھ، بھادوں، بیساکھ، پھاگن، کے چار ماہ مانے جاتے ہیں۔ ان مہینوں میں وہ عمل ہوں گے جیسے ترقی، تبادلہ، محبت، روزگار وغیرہ کے عمل۔

**ذوجسدین:** چیت، ساڑھ، کنوار، پوس اس میں مذکورہ بالا امور کے علاوہ اور دیگر عمل بھی پورے ہوں گے۔ مثلاً کامیابی مقدمات، زوجین میں محبت کرانا تسخیر خلائق، حب دنیا اور منظور خلائق وغیرہ

**منقلب:** بیساکھ، ساون، کاتک، ماگھ، یہ مہینے منقلب کہے ہیں اس میں دشمنی وغیرہ کے عمل جو پڑھے جاتے ہیں زیادہ موثر ثابت ہوتے ہیں اس کے علاوہ یہ تو مقررہ ماہ کے اندر پڑھنے کے ہدایات لیکن ان ماہ میں عروج ماہ اور ہر مہینہ کی پہلی جمعرات سے شروع کرنا اور زیادہ موثر ہے لیکن اگر ضرورت شدید ہو تو پھر کسی ماہ کی قید نہیں ہے فوراً اس عمل کو اپنی حاجت کے موافق پڑھنا چاہئے۔ اللہ پاک حاجات کو پورا کرنے والا ہے

**عمل یا باسط:** تین ہزار ایک سو چھبیس مرتبہ روزانہ پڑھ کر سوالاکھ ایک چلے میں پورا کر دے اور دیکھنے کو کیا ہوتا ہے۔ پردہ غیب سے خود بخود رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔

## اُنتیسواں سبق

### ہمزاد کو تابع کرنا

اکثر لوگوں کو شوق ہوتا ہے کہ ہمزاد اگر تابع ہو جائے تو ہم تمام



دنیا کے کام گھر بیٹھے آسانی سے کرا لیا کریں گے صرف علم کی دیر ہے کہ فوراً ہو گا، ہمزاد کو تابع کرنا کوئی مشکل نہیں مگر تابع ہونیکے بعد اس قدر پریشانی بڑھ جاتی ہے کہ خود وہ مصیبت میں گرفتار ہو جاتا ہے۔ نیند حرام ہو جاتی ہے اور تابع کرنے والا پانچ چھ روز کے بعد یہ چاہتا ہے کہ خدا کرے اس بلا سے نجات مل جائے۔ اگر آپ بھی آپ کے دل میں یہ شوق ہے کہ ہمزاد میرا مطیع ہو جائے تو اس عمل کو کر لیجیے۔ ایک خاص جگہ پر بیٹھ کر اول اپنا حصار آیت الکرسی شریف سے کیا جائے۔ پھر لوبان عطر اور مشک وغیرہ کی خوشبو اپنے پاس رکھئے اور ایک چراغ جلا کر پس پشت اپنے رکھ کر نظر اپنی سایہ پر چراغ پر رکھیے اور بعد نماز عشاء روزانہ خلوت میں ایک مقررہ جگہ پر چالیس یوم تک اس آیت کو پڑھے یا ھمزادُ المسخراتُ لِحق یا لطیفُ یا حیُّ یا قیومُ برحق یا بدوح۔

چالیس دن ہمزاد بشکل انسان ظاہر ہوگا اور پوچھے گا کہ کیا کام ہے عامل جواب دے کہ جب وقت طلب کروں فوراً حاضر ہونا اور جس چیز کی مجھے ضرورت ہو لا کر دو اور جو میں دریافت کروں سچ سچ بیان کرو۔ اور جو حکم کروں اس کی تعمیل فوراً بجا لاؤ۔ وہ اقرار کریگا اور ہر حکم کی تعمیل بجا لائے گا۔ ہمزاد کی آیت کو ۳۱۲۵ مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہئے اور احرام باندھ کر عمل شروع کرنا چاہئے۔ اور روزانہ غسل کرکے اور خوشبو لگا کر پڑھنا چاہئے۔ ورنہ نقصان کا ڈر ہے۔

